# پیش لفظ

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

نَحۡمَدُهٗ وَنُصَلِّيۡ وَنُسَلِّمُ عَلٰی رَسُوۡلِهِ الۡكَرِيۡمِ

امابعد! اہلسنّت کے نزدیک ارواحِ انسان مرنے کے بعد مِٹ نہیں جاتیں بلکہ حسبِ دستور زندہ ہوتی ہیں اِسی لئے اہلسنّت کے نزدیک موت کی تعریف میں ہے: هُوَ اِنۡقِطَاعُ الرُّوۡحِ عَنِ الۡجَسَدِ. **ترجمہ**: روح کا جسم سے علیحدہ ہونا۔

اور فرمایا سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے: اَلۡمَوۡتُ لَيۡسَ بِفَنَاءٍ مَحۡضٍ، بَلۡ هُوَ انۡتِقَالٌ مِنۡ مَكَانٍ إِلَى مَكَانٍ آخَرَ.

(تذکرہ قرطبی، شرح الصدر اور کتاب الروح لابن القیم، تذکرۃ الموتی قاضی ثناء اللہ پانی پتی اور حیوۃ الموات للشاہ احمد رضا محدث بریلوی وغیرہ نے اِس موضوع پر خوب لکھا ہے۔)

اہلِ سنّت کے برعکس معتزلہ کا عقیدہ تھا کہ مرنے کے بعد روح فنا (ختم) ہو جاتی ہے، یہی وجہ ہے کہ اُن کے نزدیک برزخ (مرنے کے بعد اور قیامت سے پہلے کا عالم) کوئی شے نہیں۔ یہ اُنہی کے اُصول (نظریے) پر ہے کہ مرنے کے بعد نہ مردے کو ہم فائدہ پہنچا سکتے ہیں اور نہ مردہ ہمیں کوئی فائدہ پہنچا سکتا ہے۔ اِسی لیے وہ ایصالِ ثواب (مردے کو نیکیوں کا ہدیہ بھیجنے)، مردے کے سماع (سننے کی طاقت) اور تصرّف (کسی چیز پر اختیار) وغیرہ اور اُس کی برزخی زندگی کے قائل (ماننے والے) نہ تھے۔ قُدمائے اہلِ سنّت (پہلے زمانے کے اہلِ سنّت کے علما) نے اُن کی تردید (ردّ) میں بڑے قوی اور مضبوط دلائل قائم کیے اور اُنہیں ایسا مار مٹایا (باطل ثابت کیا) کہ اب اُن کا نام لیوا (پیروکار) بھی کوئی نہیں، بلکہ اُن کے نام کا دم بھرنا (ذکر کرنا) بھی مذہبی جرم ہے۔ لیکن یہودیوں، انگریزوں اور دیگر دشمنانِ اسلام معتزلہ کے مذہب کو مسلمانوں کے رنگ و روپ میں زندہ کرنے پر بڑا زور لگا رہے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اسلام کے نام پر مختلف ناموں سے (فرقے یا نظریات) اُبھرتے ہیں اور شب و روز (ہر وقت) مسلمانوں میں تفرقہ (اختلاف و انتشار) پیدا کرتے ہیں۔

دورِ حاضرہ (موجودہ دور) کے اکثر اسلامی مسائل اختلاف کی زد میں ہیں تو (ان میں بھی) اُصول معتزلہ کے ہیں، صرف اُن کے نام تبدیل کرکے مختلف طریقوں سے رائج (عام) کیا جاتا ہے۔ اُن میں ایک مسئلہ یہی ہے کہ مردے مرگئے ہیں، اب نہ وہ کچھ کرسکتے ہیں اور نہ ہم اُن کے کسی کام میں آسکتے ہیں۔ معتزلہ کے اُصول کے مطابق اب یہاں تک کہا جارہا ہے کہ انبیاء (علیہم السلام)، بالخصوص امام الانبیاء (تمام نبیوں کے سردار) علٰی نبینا و علیہم السلام بھی مر کر مٹی میں مل گئے۔[1] (معاذ اللہ) (تقویۃ الایمان)

فقیر نے اِس رسالہ میں دلائل سے قطع نظر چند روایات و حکایات جمع کر دی ہیں تا کہ اَہلِ اسلام یقین کریں کہ حق وہی ہے جو اہلسنّت کے اُصول میں ہے۔

وَمَا تَوۡفِيۡقِيۡ إِلَّا بِاللّٰهِ الۡعَلِيِّ الۡعَظِيۡمِ.

---

[1] (تقویۃ الایمان, الفصل الخامس فی رد الاشراك فی العادات, ص132, مکتبہ خلیل یوسف مارکٹ, غزنی سٹریٹ, اردو بازار لاھور)

# حیوۃ الانبیاء: [قرآنی دلائل]

**مقدمہ:** قرآن مجید میں شہداء (راہِ خدا میں جان دینے والوں) کی حیات (زندہ ہونے) کی تصریح (واضح الفاظ میں بیان) موجود ہے، انبیاء علیہم السلام کی بطریقِ اولیٰ (زیادہ حق اور درجہ رکھنے کی وجہ سے) حیات ماننا ضروری (زندہ تسلیم کرنا لازم) ہے، اِس لئے کہ قرآن مجید کی عادت (طریقہ) یہ ہے کہ ادنیٰ (کم درجے والے) کے ذکر کی تصریح (واضح بیان) کے بعد اعلیٰ (زیادہ فضیلت والے) کا ذکر نہیں کیا جاتا، تاکہ اَلْکِنَایَۃُ اَبْلَغُ مِنَ الصَّرَاحَۃِ. (اشارہ واضح بیان سے زیادہ مؤثر ہوتا ہے) کے قاعدہ (اصول) پر اعلیٰ کو ادنیٰ سے بڑھ کر تسلیم کیا جائے، اِسی لئے قرآن مجید میں شہداء کی حیات (شہداء کے زندہ ہونے) کا ذکر صراحۃً (صاف الفاظ میں) دو آیتوں میں ہے:

(۱) وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ یُّقْتَلُ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ (البقرۃ: ۱۵۴)

**وھابی ترجمہ:** اور ان لوگوں کو جو اللہ کی راہ میں قتل ہوتے ہیں مردے مت کہا کرو بلکہ وہ زندہ ہیں لیکن تم نہیں جانتے۔[2]

**فائدہ:** یہ (مولوی ثناء اللہ امرتسری) کا ترجمہ ہے تاکہ منکرین یہ نہ کہہ سکیں کہ ترجمہ غلط ہے۔

**فائدہ:** اِس آیتِ کریمہ نے صاف صاف بتادیا کہ اللہ کی راہ میں قتل ہونے والا زندہ ہے۔ جب شہید زندہ ہے تو انبیاءِ کرام بطریقِ اولیٰ زندہ ہیں۔

وہابیوں کے ایک امام قاضی شوکانی نے لکھا ہے:

(۱) وَوَرَدَ النَّصُّ فِي كِتَابِ اللهِ فِي حَقِّ الشُّهَدَاءِ أَنَّهُمْ أَحْيَاءٌ يُرْزَقُونَ، وَأَنَّ الْحَيَاةَ فِيهِمْ مُتَعَلِّقَةٌ بِالْجَسَدِ، فَكَيْفَ بِالْأَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِينَ؟[3] (نیل الاوطار، جلد۳، صفحہ ۲۸۲)

**ترجمہ:** اللہ کی کتاب میں شہداء کے حق میں نص وارد (واضح حکم) ہوئی ہے کہ وہ زندہ ہیں اور اُنہیں رزق دیا جاتا ہے اور بیشک یہ حیات جسم کے ساتھ متعلق ہے۔ جب شہداء کا جسم زندہ ہے تو انبیاءِ مرسلین کے اجسادِ مطہرہ (پاکیزہ جسموں) میں حیات کا کیا حال ہوگا۔

(۲) وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِينَ قُتِلُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ أَمْوَاتًا بَلْ أَحْيَاءٌ عِندَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُونَ ○ فَرِحِينَ بِمَا آتَاهُمُ اللَّهُ مِن فَضْلِهِ وَيَسْتَبْشِرُونَ بِالَّذِينَ لَمْ يَلْحَقُوا بِهِم مِّنْ خَلْفِهِمْ أَلَّا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ۔ (پارہ ۴ آل عمران ۱۶۹، ۱۷۰)

**ترجمہ:** اور جو اللہ کی راہ میں مارے گئے ہرگز اُنہیں مردہ خیال نہ کرنا بلکہ وہ اپنے رب کے پاس زندہ ہیں، رزق پاتے ہیں، شاد ہیں اُس پر جو اللہ نے انہیں اپنے فضل سے دیا اور خوشیاں منارہے ہیں اپنے پچھلوں کی جو ابھی اُن سے نہ ملے کہ اُن پر نہ کچھ اندیشہ ہے نہ کچھ غم۔

**فوائد:** اِس آیتِ کریمہ سے مندرجہ ذیل فوائد ثابت ہوئے:

(۱) شہداء کو مردہ خیال بھی نہ کرو۔ (۲) شہداء زندہ ہیں۔ (۳) انتہائی مکرم، مقبول بارگاہِ الٰہی ہیں۔

(۴) اُن کو رزق ملتا ہے۔ (۵) اللہ تعالیٰ نے اُن پر فضل و کرم فرمایا ہے اُس پر خوش ہیں۔

(۶) جو لوگ ابھی تک برزخ میں نہیں پہنچے اُن کے نیک انجام پر بھی خوشیاں منارہے ہیں۔

---

[2] (ترجمہ و تفسیر ثنائی از ثناء اللہ امرتسری، البقرۃ:154، 1/109، مکتبۃ قدوسیہ، اردو بازار، لاہور)

[3] (نيل الأوطار شرح منتقى الأخبار، أبواب الجمعة، [الباب الخامس] باب فضل يوم الجمعة وذكر ساعة الإجابة وفضل الصلاة على رسول الله ﷺ فيه، 6/311، دار ابن الجوزي للنشر والتوزيع، السعودية، الطبعة: الأولى، 1427 هـ)

**انتباہ:** جب شہداء کا یہ مقام ہے تو انبیاء علیہم السلام کا مرتبہ و مقام کتنا بلند ہو گا۔

## حیوۃ الاولیاء

انبیاء کے بعد شہداء کا درجہ ہے وہی اُولیاء بھی ہیں اُن کی حیات کا ذکر قرآن میں ہے مثلاً سابق زمانہ میں ایک نیک آدمی جن کا اِسمِ گرامی حبیب نجار بیان کیا گیا ہے، جب شہید ہوئے تو اُن کا ذکر کرتے ہوئے ارشاد فرتا ہے:

قِيلَ ادْخُلِ الْجَنَّةَ قَالَ يَا لَيْتَ قَوْمِي يَعْلَمُونَ ○ بِمَا غَفَرَ لِي رَبِّي وَجَعَلَنِي مِنَ الْمُكْرَمِينَ ۔ (پارہ ۲۳، سورہ یس ۲۶، ۲۷)

**ترجمہ:** اُس کو کہا گیا تو جنّت میں داخل ہو جا اُس نے کہا: اے کاش! میری قوم کو معلوم ہو جو خدا نے مجھ پر بخشش کی ہے اور مجھے اپنے مقرب بندوں میں کیا۔[4] (ترجمہ مولوی ثناء اللہ امر تسری صفحہ ۵۲۹)

معلوم ہوا کہ جناب حبیب نجار کو شہید ہوتے ہی جنّت کی راحتیں مل گئیں اور وہاں اپنے آپ پر انعام و اکرام ملاحظہ فرما کر تمنا کا بھی اظہار فرمایا جب "حبیب نجار" اپنی قبر میں زندہ ہیں تو ماننا پڑے گا کہ اللہ کے حبیب جناب محمد رسول اللہ ﷺ بھی زندہ ہیں۔

تفسیر مظہری میں ہے:

قِيلَ: يَعْنِي قَالَ اللهُ تَعَالَى لِحَبِيبِ النَّجَّارِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ لَمَّا اسْتُشْهِدَ، إِكْرَامًا لَهُ وَإِذْنًا فِي دُخُولِ الْجَنَّةِ كَسَائِرِ الشُّهَدَاءِ: ﴿ادْخُلِ الْجَنَّةَ﴾. وَقِيلَ: قَالَ اللهُ تَعَالَى ذَلِكَ لَهُ قَبْلَ مَوْتِهِ، يَعْنِي: ادْخُلْ قَبْرَكَ الَّذِي هُوَ رَوْضَةٌ مِنْ رِيَاضِ الْجَنَّةِ.[5]

(تفسیر مظہری جلد ۸ صفحہ ۷۹)

**ترجمہ:** حبیب النجار رضی اللہ عنہ جب شہید کر دیئے گئے تو اللہ تعالیٰ نے تمام شہداء کی طرح اُن کا اکرام کرتے ہوئے اور جنّت میں داخلہ کی اجازت دیتے ہوئے فرمایا: ادْخُلِ الْجَنَّةَ [جنّت میں داخل ہو جا۔] بعض نے یہ بھی کہا کہ یہ حکم اُن کو اللہ تعالیٰ نے اُن کی موت سے پہلے دیا تھا کہ اپنی قبر میں داخل ہو جاؤ جو کہ جنّت کے باغات میں سے ایک باغ ہے۔

أَنَّ عَبْدَ اللهِ بْنَ مَسْعُودٍ كَانَ يَقُولُ: قَالَ اللهُ لَهُ: "ادْخُلِ الْجَنَّةَ"، فَدَخَلَهَا حَيًّا يُرْزَقُ فِيهَا.[6] (تفسیر ابن جریر جلد ۲۲ صفحہ ۱۰۴)

**ترجمہ:** حضرت سیّدنا عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے اُسے فرمایا: ادْخُلِ الْجَنَّةَ [جنّت میں داخل ہو جا۔] پس حبیب نجار جنّت میں اِس حال میں داخل ہوئے کہ وہ زندہ ہیں اور اُنہیں رزق بھی دیا جاتا ہے۔

معالم التنزیل میں ہے: فَأَدْخَلَهُ اللهُ الْجَنَّةَ، وَهُوَ حَيٌّ فِيهَا يُرْزَقُ.[7] (معالم التنزیل جلد ۶ صفحہ ۷)

**ترجمہ:** اللہ تعالیٰ نے اُسی وقت جنّت میں داخل کر دیا اور وہ وہاں زندہ ہے رزق پا رہا ہے۔

---

[4] (ترجمہ و تفسیر ثنائی از ثناء اللہ امر تسری، یس: 26 تا 27، 3/103، مکتبۃ قدوسیہ، اردو بازار، لاہور)

[5] (التفسير المظهري، سورة يس: الآيات 26 إلى 27، 8/79، مكتبة الرشدية – الباكستان. الطبعة: 1412 هـ)

[6] (تفسير الطبري جامع البيان، سورة يس: الآيات 26، 20/509، دار التربية والتراث مكة المكرمة)

[7] (تفسير الطبري جامع البيان، سورة يس: الآيات 26، 7/15، دار طيبة، الرياض، 1412هـ)

بعض اَحادیث میں ہے کہ نیکوں کی روح علّیین میں، بدوں(بروں) کی روح سجّین میں اور شہداء کی ارواح سبز رنگ کے پرندوں کے اَجواف(جسم کے خول) میں جلوہ گر ہو کر جنّت کی سیر کرتی رہتی ہیں۔[8] اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ ارواح کا معاملہ اجسام سے بہت مختلف ہوتا ہے۔ روح کا مُستَقر(ٹھکانا) جہاں بھی ہو اُس کا تعلق جسم کے ساتھ ہے، جس کی وجہ سے جسم جزاء و سزا کا احساس کرتا رہتا ہے۔

مخالفین کے علامہ ابن قیم نے لکھا کہ

وَإِنَّ لَهَا شَأْنًا غَيْرَ شَأْنِ الْبَدَنِ، وَأَنَّهَا مَعَ كَوْنِهَا فِي الْجَنَّةِ، فَهِيَ فِي السَّمَاءِ، وَتَتَّصِلُ بِفِنَاءِ الْقَبْرِ وَبِالْبَدَنِ فِيهِ.[9]

(کتاب الروح، صفحہ ۲۰۱)

**ترجمہ:** روح کا معاملہ بدن کے معاملہ سے یکسر(بالکل) الگ ہے روح جنّت میں بھی ہوتی ہے جو کہ آسمان میں ہے اور فِناءِ قبر(قبر کے آس پاس کی جگہ) میں موجود بدن سے بھی متّصل(ملی ہوئی) ہوتی ہے۔

## قطب الاقطاب کا قصہ [باب الحکایات]

سبع سنابل(کتاب) میں قاضی حمید الدین ناگوری سے نقل کرتے ہیں کہ اُنہوں نے فرمایا کہ میں بعد دفن کرنے قطب الاقطاب کے اُن کے مزار پر موجود تھا، میں نے(بطورِ کشف کے) دیکھا کہ منکر نکیر آئے اور حضرت خواجہ کے سامنے بہت ادب کے ساتھ بیٹھ گئے۔ اُسی اثناء(دوران) میں اور دو فرشتے پہنچے اور حق تعالیٰ کا سلام حضرت خواجہ کو پہنچایا اور ایک کاغذ سبز روشنائی سے لکھا ہوا نکالا اور حضرت خواجہ کے ہاتھ میں دیا، اُس میں لکھا تھا کہ "اے قطب الدین میں تم سے خوش ہوں اور میں نے تمہاری برکت سے حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی اُمت کے سب گناہگاروں کی قبروں سے عذاب اُٹھالیا اِس لئے کہ جب زندوں نے تم سے بہت بڑا نفع اُٹھایا ہے۔ مردے بھی تم سے نفع حاصل کریں اور تمہاری قدر کو جانیں" دو فرشتے اور پہنچے خواجہ کو حق تعالیٰ کا سلام پہنچایا اور منکر نکیر سے کہا کہ "خدا تعالیٰ نے فرمایا ہے: ہمارے قطب سے سوال مت کرو میں نے اپنے قطب سے خود سوال کرلیا ہے اور وہ سوال کا جواب ہم کو دے چکے تم لوگ واپس آجاؤ۔"[10] (معارف اشرفیہ، جلد اول، السنة الجليلة في الچشتيه العليه)

**دو حافظوں کا واقعہ:** "ایک بار منشی ابراہیم خاں صاحب نے دریافت کیا کہ حضرت قرآن شریف کو بے وضو پڑھتے تو جی ہچکچاتا ہے اور وضو سے ہر وقت رہا نہیں جاتا۔ حضرت(گنگوہی) نے ارشاد فرمایا کہ ورق گردانی بجائے ہاتھ کے چاقو یا کسی اور چیز سے کرلیا کرو اور بڑا قرآن رکھو چھوٹا قرآن رکھنا تو مکروہ بھی ہے۔ اُس کے بعد فرمایا کہ ہینڈن ایک ندی ہے قریب مدرسہ شاہ عبدالرحیم دہلوی کے، ایک دفعہ اُس ندی کی ایک ڈھانگ گری(یعنی کنارہ گرا) اُس میں سے ایک لاش جوں کی توں(بغیر کسی تبدیلی کے، محفوظ حالت میں) نکلی جس کا کفن میلا تھا اور وہ وہاں سے بہہ کر عین دہار(ندی کے مرکزی حصے) میں ٹھہر گئی کچھ دیر بعد دوسری ڈھانگ گری اور

---

8 ) (سنن أبي داود، كتاب الجهاد، باب في فضل الشهادة، 15/3، الحديث 2520، المكتبة العصرية)

(السنن الكبرى، كتاب السير، جماع أبواب السير باب فضل الشهادة في سبيل الله عز وجل، 163/9، الحديث 17953، دار المعرفة)

9 ) (كتاب الروح لابن القيم، فصل وأما قول من قال إن مستقرها بعد الموت أبدان أخر غير هذه، ص116، دار الكتب العلمية بيروت)

10 ) (اقتباس الانوار: تذکرہ مشائخِ چشتیہ صابریہ، ص425، بزمِ اتحاد المسلمین، 1988ء)

اُس میں سے بھی ایک لاش نکلی جس کا کفن بالکل صاف تھا کہیں داغ دھبہ نہ تھا وہ پہلی لاش سے مل کر دھاری دھار چل دی جیسے کوئی کسی کا منتظر ہو اور دونوں مل کر روانہ ہو جاویں۔ لوگوں نے اُن لاشوں کی تحقیقات کرنی شروع کر دی جستجو کے بعد ایک بڑھیا نے بتایا کہ یہ دونوں قرآن حافظ تھے۔ اُس کے بعد حضرت امام ربانی نے ارشاد فرمایا: "اب ایسا قیاس کیا جاتا ہے کہ جس کا کفن صاف تھا وہ باوضو تلاوت کرتا ہوگا اور دوسرا بے وضو۔"[11] (تذکرۃ الرشید جلد ۲ صفحہ ۲۴۹)

فرماتے ہیں: جب مرشد کا وصال (انتقال) ہونے لگا، "میں بھی حاضرِ خدمت شریف ہوا۔ حضرت نے فرمایا کہ تم مجرد (غیر شادی شدہ) تھے اور حافظ ضامن و مولوی شیخ محمد صاحب عیالدار (شادی شدہ)۔ میرا ارادہ تھا کہ تم سے مجاہدہ (عبادت میں سخت محنت) وریاضت (تزکیہ نفس کے لیے مشقت) لوں گا، لیکن مشیت باری (اللہ کی مرضی) سے چارہ نہیں ہے۔ عمر نے وفا نہ کی (زندگی نے مہلت نہ دی)۔ جب حضرت نے یہ کلمہ (جملہ) فرمایا: میں پٹی میانہ (لباس کے کنارے) کی پکڑ کو رونے لگا۔ حضرت نے تشفی (تسلی) دی اور فرمایا کہ فقیر (اللہ والا بندہ) مرتا نہیں ہے، صرف ایک مکان (دنیاوی وجود) سے دوسرے مکان (روحانی دنیا) میں انتقال (منتقل) کرتا ہے۔ فقیر کی قبر (آخری آرام گاہ) سے وہی فائدہ حاصل ہوگا جو زندگی ظاہری (دنیاوی حیات) میں میری ذات سے ہوتا تھا۔ فرمایا (حضرت صاحب نے) کہ میں نے حضرت کی قبر مقدس سے وہی فائدہ اُٹھایا جو حالتِ حیات (زندگی کے دوران) میں اُٹھایا تھا۔"[12]

**ایک حافظ کا واقعہ:** حافظ محمود نامی بلگرامی قُدّس سرہ جو اپنے وقت کے ممتاز و برگزیدہ بزرگ تھے، جب اِس عالَمِ فانی سے عالَمِ جاودانی کو تشریف لے گئے تو ہمیشہ ہر شبِ جمعہ اُن کی قبر سے قرآن خوانی کی آواز کاملین کو سنائی دیتی تھی۔ (آثار الکرام میر غلام علی بلگرامی از اخبار الاصفیاء)

**غوثِ اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا دھوبی:** ایک دھوبی کا انتقال ہوا جب دفن کر چکے تو منکر نکیر آئے آکر سوال کیا کہ

"مَن ربُّكَ؟ ما دِينُكَ؟ مَن هذا الرَّجُلُ؟"

وہ جواب میں کہتا ہے کہ "مجھ کو کچھ خبر نہیں میں تو حضرت غوثِ اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا دھوبی ہوں" اور فی الحقیقت یہ جواب اپنے ایمان کا اجمالی بیان تھا کہ میں اُن کا ہم عقیدہ ہوں جو اُن کا خدا وہ میرا خدا، جو اُن کا دین وہ میرا دین اُسی پر دھوبی کی نجات ہو گئی۔[13] (الافاضات الیومیہ، جلد ۲، صفحہ ۹۷)

## مخالفین کے قلم سے

---

11 ) (تذکرۃ الرشید از عاشق الٰہی میرٹھی، 2/249، بلالی سٹیم، ساڈھورہ)

12 ) (امداد المشتاق الی اشرف الاخلاق از عاشق الٰہی میرٹھی، حکایت 281، ص 110 تا 111، مکتبہ امداد اللہ مہاجر مکی، محلہ خانقاہ، دیوبند، مارچ 2014ء)

13 ) (الافاضات الیومیۃ از اشرف علی تھانوی، 2/91، ادارہ تالیفات اشرفیہ، ملتان)

اشرف السوانح میں مولوی اشرف علی صاحب تھانوی کے پر دادا کا واقعہ یوں مذکور ہے پر دادا صاحب تو کیرانہ اور شاملی کے درمیان جہاں پختہ سڑک ہے شہید ہوئے اور وہیں پر پیر سماء الدین صاحب کے مزار کے پاس دفن کئے گئے اور شروع میں بہت عرصہ تک اُن کا عرس بھی ہوتا رہا، کسی بارات میں تشریف لے جارہے تھے کہ ڈاکوؤں نے آکر بارات پر حملہ کیا اُن کے پاس کمان تھی اور تیر تھے۔

اُنہوں نے اُن ڈاکوؤں پر دلیرانہ تیر برسانا شروع کئے چونکہ ڈاکوؤں کی تعداد کثیر تھی اور ادھر سے بے سروسامانی تھی یہ مقابلہ میں شہید ہوگئے اور اِس حدیث کے مِصداق ہوگئے:

مَنْ قُتِلَ دُونَ مَالِهِ فَهُوَ شَهِيدٌ، وَمَنْ قُتِلَ دُونَ دَمِهِ فَهُوَ شَهِيدٌ، وَمَنْ قُتِلَ دُونَ دِينِهِ فَهُوَ شَهِيدٌ، وَمَنْ قُتِلَ دُونَ أَهْلِهِ فَهُوَ شَهِيدٌ. [14] (کلھا فی جمع الفوائد)

شہادت کے بعد ایک عجیب واقعہ ہوا۔ شب کے وقت اپنے گھر مثل زندہ کے تشریف لائے اور اپنے گھر والوں کو مٹھائی لاکر دی اور فرمایا کہ اگر تم کسی سے ظاہر نہ کروتو اِسی طرح روز آیا کریں گے لیکن اُن کے گھر کے لوگوں کو یہ اندیشہ ہوا کہ گھر والے جب بچوں کو مٹھائی کھاتے دیکھیں گے تو معلوم نہیں کیا شُبہ کریں اِس لئے ظاہر کردیا اور پھر آپ تشریف نہیں لائے یہ واقعہ خاندان میں مشہور ہے۔[15] (اشرف السوانح صفحہ ۱۵)

## حیوۃ الانبیاء دلائل از احادیث

(ا) عَنْ أَوْسِ بْنِ أَوْسٍ، عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ": إِنَّ مِنْ أَفْضَلِ أَيَّامِكُمْ يَوْمَ الْجُمُعَةِ؛ فِيهِ خُلِقَ آدَمُ عَلَيْهِ السَّلَامُ، وَفِيهِ قُبِضَ، وَفِيهِ النَّفْخَةُ، وَفِيهِ الصَّعْقَةُ، فَأَكْثِرُوا عَلَيَّ مِنَ الصَّلَاةِ، فَإِنَّ صَلَاتَكُمْ مَعْرُوضَةٌ عَلَيَّ". قَالُوا: يَا رَسُولَ اللهِ، وَكَيْفَ تُعْرَضُ صَلَاتُنَا عَلَيْكَ وَقَدْ أَرِمْتَ؟ (أَيْ: يَقُولُونَ: قَدْ بَلِيتَ)قَالَ: "إِنَّ اللهَ عَزَّ وَجَلَّ قَدْ حَرَّمَ عَلَى الأَرْضِ أَنْ تَأْكُلَ أَجْسَادَ الأَنْبِيَاءِ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ."[16]

**ترجمہ:** حضرت اَوس بن اَوس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ تمہارے بہتر دنوں میں جمعہ کا دن ہے اُس دن حضرت آدم علیہ السلام پیدا ہوئے اور اُسی دن اُن کی روح مبارک قبض کی گئی، اُسی دن صور پھونکا جائے گا، اُسی دن بے ہوشی ہوگی، اِس لئے مجھ پر کثرت سے درود بھیجو، اِس لئے کہ تمہارا درود مجھ پر پیش کیا جاتا ہے۔ حضرت اَوس بن اَوس کہتے ہیں کہ لوگوں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ جب آپ کا جسم ریزہ ریزہ ہوجائے گا تو آپ پر ہمارا درود کیسے پیش کیا جائے گا؟ تو نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ بے شک اللہ تعالیٰ نے زمین پر نبیوں کے جسموں کو کھانا حرام کردیا ہے۔(ابوداؤد جلد ۱ صفحہ ۱۷۰، نسائی جلد ۱ صفحہ ۱۵۵، ابن ماجہ صفحہ ۷۸)

---

14 ) (جمع الفوائد من جامع الأصول ومجمع الزوائد. فصل وأما قول من قال إن مستقرها بعد الموت أبدان أخر غير هذه. 479/2. الحديث 6144. مكتبة ابن كثير. الكويت دار ابن حزم. بيروت. الطبعة: الأولى. 1418 هـ 1998 م)

15 ) (اشرف السوانح،12/4، ادارہ تالیفات اشرفیہ، ملتان،1984ء)

16 ) (سنن ابن ماجه. كتاب إقامة الصلاة والسنة فيها. باب في فضل الجمعة. 345/1. الحديث 1085. المكتبة العلمية)

(سنن النسائي. كتاب الجمعة. إكثار الصلاة على النبي صلى الله عليه وسلم يوم الجمعة. 91/3. الحديث 1347. مكتب المطبوعات الإسلامية. سنة النشر: 1414هـ/1994م)

(سنن أبي داود. كتاب الصلاة. باب تفريع أبواب الوتر. باب في الاستغفار. 99/2. الحديث 1531. المكتبة العصرية)

**فائدہ:**

(۱)حضرت شیخ محقق فرماتے ہیں کہ "از این‌جا معلوم می‌شود که حیاتِ انبیا، حیاتِ حسیِ دنیوی است، نه به‌محض بقای ارواح."

(مدارج النبوۃ جلد نمبر ۲ صفحہ ۴۴۸)

یعنی اِس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ انبیاء کرام علیہم السلام کی حیات، دنیوی اور حِسّی (محسوس کی جانے والی) حیات ہے صرف روح کے باقی رہنے (محض روحانی بقا) کا نام نہیں۔

(۲)یہی حضرت شیخ محقق مسئلہ حیاتِ انبیاء میں یہاں تک فرماتے ہیں:

حیاتِ انبیاء متفق علیه است ہیچ کس رادروی خلاف نیست حیاتِ جسمانی دنیاوی حقیقی۔[17] (اشعۃ اللمعات جلد ۱ صفحہ ۵۷۴)

یعنی انبیاء کرام علیہم السلام کی حیات پر سب کا اتفاق ہے کسی ایک شخص کا بھی اِس مسئلہ میں اختلاف نہیں ہے اور یہ حیات جسمانی دنیاوی حقیقی ہے۔

**انتباہ:** یہ تعبیر جو حضرت شاہ عبد الحق مُحدّث دہلوی قُدّس سرہ نے بیان فرمائی ہے یہی اہلسنّت کا عقیدہ ہے۔ امام احمد رضا مُحدّث بریلوی قُدّس سرہ نے فرمایا:

انبیاء کو بھی اجل آنی ہے ☆ مگر ایسی کہ فقط آنی ہے

**ازالہ وھم:** بعض لوگ بے دھڑک اَحادیثِ مبارکہ کو ضعیف کہنے کی بیماری میں مبتلا ہیں اِسی بیماری کی وجہ سے شاید کوئی کہہ دے کہ یہ حدیث ضعیف ہے تو اُسے معلوم ہونا چاہیے کہ اُسے منکرین کے امام اِبن کثیر نے کہا:

وَقَدْ صَحَّحَ هَذَا الْحَدِيثَ الإِمَامُ ابْنُ خُزَيْمَةَ، وَابْنُ حِبَّانَ، وَالدَّارَقُطْنِيُّ، وَالإِمَامُ النَّوَوِيُّ فِي كِتَابِهِ "الأَذْكَار".[18]

(تفسیر ابن کثیر، جلد ۳، صفحہ ۵۱۴)

یعنی اِبن خزیمہ و اِبن حبان و دار قطنی نے اِس حدیث کو صحیح کہا۔

اور امام حاکم اور حافظ ذہبی کہتے ہیں کہ یہ حدیث امام بخاری کی شرط پر صحیح ہے۔[19] (المستدرک مع التلخیص، جلد ۱، صفحہ ۲۲۸)

(۲)عَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: "أَكْثِرُوا الصَّلَاةَ عَلَيَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ، فَإِنَّهُ مَشْهُودٌ، تَشْهَدُهُ الْمَلَائِكَةُ، وَإِنَّ أَحَدًا لَنْ يُصَلِّيَ عَلَيَّ إِلَّا عُرِضَتْ عَلَيَّ صَلَاتُهُ حَتَّى يَفْرُغَ مِنْهَا". قَالَ: قُلْتُ: وَبَعْدَ الْمَوْتِ؟ قَالَ: "وَبَعْدَ الْمَوْتِ، إِنَّ اللهَ حَرَّمَ عَلَى الأَرْضِ أَنْ تَأْكُلَ أَجْسَادَ الأَنْبِيَاءِ، فَنَبِيُّ اللهِ حَيٌّ يُرْزَقُ."[20] (ابن ماجہ صفحہ ۱۱۹)

یعنی حضرت سیّدنا ابو الدرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ مجھ پر جمعہ کے روز درود شریف کی کثرت کیا کرو کیونکہ اُس دن ملائکہ حاضر ہوتے ہیں اور بے شک جب بھی کوئی مجھ پر درود شریف پڑھتا ہے تو وہ درود شریف اُس کے فارغ ہوتے ہی مجھ پر پیش کر دیا جاتا ہے۔

---

17 (اشعۃ اللمعات، کتاب الصلاۃ، باب الجمعۃ، الفصل الثانی، ۱/۶۱۳، منشی نول کشور)

18 (تفسیر ابن كثير، تفسير سورة الأحزاب، تفسير قوله تعالى "إن الله وملائكته يصلون على النبي يا أيها الذين آمنوا صلوا عليه"، 473/6، دار طيبة، سنة النشر: 1422هـ/2002م)

19 (المستدرك على الصحيحين، كتاب الجمعة، الأمر بكثرة الصلاة في الجمعة، 569/1، الحديث 1068، دار الكتب العلمية بيروت)

20 (سنن ابن ماجه، كتاب الجنائز، باب ذكر وفاته ودفنه صلى الله عليه وسلم، 524/1، الحديث 1637، المكتبة العلمية)

حضرت ابو درداء کہتے ہیں میں نے عرض کیا: کیا موت کے بعد بھی؟ تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: "ہاں موت کے بعد بھی کیونکہ اللہ تعالیٰ نے زمین پر نبیوں کے جسموں کا کھانا حرام کر دیا ہے پس اللہ کا نبی زندہ ہوتا ہے اُسے رزق بھی دیا جاتا ہے۔"

(۳) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: "الْأَنْبِيَاءُ أَحْيَاءٌ فِي قُبُورِهِمْ يُصَلُّونَ "[21]

(مسند ابویعلی موصلی، جلد نمبر ۴، صفحہ ۱۴۷، شفاء السقام، صفحہ ۱۷۹، فتح الملہم شرح صحیح مسلم، جلد نمبر ا، صفحہ ۳۲۹)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا اللہ کے سارے نبی زندہ ہیں، اپنی قبروں میں نمازیں پڑھتے ہیں۔

اِس حدیث سے صراحۃً معلوم ہوا کہ انبیاء علیہم السلام اپنی اپنی قُبور (قبروں) میں زندہ ہیں۔

**فائدہ**: اِس روایت کی تائید حدیثِ موسیٰ علیہ السلام سے ہوتی ہے، حدیثِ شبِ معراج میں حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ

"مَرَرْتُ بِمُوسَىٰ لَيْلَةَ أُسْرِيَ بِي عِنْدَ الْكُثَيْبِ الْأَحْمَرِ، وَهُوَ قَائِمٌ يُصَلِّي فِي قَبْرِهِ.""[22]

یعنی میں موسیٰ علیہ السلام کے مزار سے گزرا تو میں نے دیکھا کہ وہ اپنے مزار میں نماز پڑھ رہے تھے۔

نیز شبِ معراج بیت المقدس میں جملہ (تمام) انبیاء علیہم السلام کا حاضر ہو کر حضور ﷺ کے پیچھے نماز پڑھنا انبیاء علیہم السلام کے زندہ ہونے کی واضح دلیل ہے نہ صرف نماز بلکہ اکثر اُمور کا صُدور اَحادیث سے ثابت ہوتا ہے، چند حوالہ جات خود مخالفین کے ملاحظہ ہوں:-

(ا) دیوبندیوں کے شیخ الحدیث انور شاہ کشمیری لکھتے ہیں:

وَفِي الْبَيْهَقِيِّ عَنْ أَنَسٍ وَصَحَّحَهُ وَوَافَقَهُ الْحَافِظُ فِي الْمُجَلَّدِ السَّادِسِ: «أَنَّ الْأَنْبِيَاءَ أَحْيَاءٌ فِي قُبُورِهِمْ يُصَلُّونَ».[23]

(فیض الباری، جلد ۲، صفحہ ۶۴)

بیہقی میں حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے اور اُس روایت کو بیہقی نے صحیح کہا ہے اور حافظ اِبنِ حجر نے چھٹی جلد میں اِس حدیث کی تصحیح کے متعلق بیہقی کی مُوافقت کی ہے اور وہ حدیث یہ ہے کہ "بے شک اللہ کے سارے نبی زندہ ہیں اپنی قبروں میں نمازیں بھی ادا فرماتے ہیں۔"

(۲) تبلیغی نصاب کے مؤلف مولوی محمد زکریا لکھتے ہیں:

"اور یہ حدیث کہ انبیاء اپنی قبروں میں زندہ ہیں، نمازیں پڑھتے ہیں صحیح ہے۔"[24]

(فضائل درود شریف، صفحہ ۴۰)

(۳) مشہور غیر مقلد قاضی شوکانی لکھتے ہیں:

---

[21] (مسند أبي يعلى الموصلي، مسند أنس، 147/6، الحديث 670-[3425]، دار الثقافة العربية، بيروت، الطبعة الثانية، 1412هـ/1992م)

(شفاء السقام في زيارة خير الأنام، الباب التاسع في حياة الأنبياء عليهم الصلاة والسلام، الفصل الأول فيما ورد في حياة الأنبياء عليهم الصلاة والسلام، ص133، دار الكتب العلمية، 2006م)

(فتح الملهم للشيخ العثماني، كتاب الإيمان، باب الإسراء برسول الله، وفرض الصلاة.... 329/1، مدينة پريس بجنور)

[22] (عقيدة الإسلام للعلامة الكشميري، إنّ الأنبياء أحياء في قبورهم يصلّون، ص35، حاشر پبلشنگ کمپنی کراچی)

[23] (فيض الباري على صحيح البخاري للكشميري، كتاب الصلاة، باب رفع الصوت في المساجد، 89/2، دار الكتب العلمية بيروت–لبنان، الطبعة: الأولى، 1426هـ 2005م)

[24] (فضائل درود شریف از زکریا کاندھلوی، دوسری فصل: خاص خاص درود کے خاص خاص فضائل کے بیان میں، ص49، مدینہ پبلشنگ کمپنی، مشہور محل میکلوڈ روڈ کراچی (مشہور آفسٹ پریس کراچی))

وَقَدْ ثَبَتَ فِي الْحَدِيثِ: "أَنَّ الْأَنْبِيَاءَ أَحْيَاءٌ فِي قُبُورِهِمْ". رَوَاهُ الْمُنْذَرِيُّ وَصَحَّحَهُ الْبَيْهَقِيُّ.[25] (نیل الاوطار، جلد ۳، صفحہ ۲۸۲)

یہ بات ثابت ہے کہ انبیاء کرام علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں اِس حدیث کو امام منذری نے روایت کیا ہے اور اِس کی بیہقی نے تصحیح کی ہے۔

(۴) غیر مقلد شمس الحق عظیم آبادی نے قاضی شوکانی کے حوالہ سے یہی چیز نقل کی ہے۔[26] (عون المعبود شرح ابوداؤد، جلد ۲، صفحہ ۲۵)

(۵) غیر مقلد نواب صدیق حسن بھوپالی صاحب لکھتے ہیں:

أَنَّهُ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ حَيٌّ فِي قَبْرِهِ بَعْدَ مَوْتِهِ. كَمَا فِي الْحَدِيثِ: "الْأَنْبِيَاءُ أَحْيَاءٌ فِي قُبُورِهِمْ". وَقَدْ صَحَّحَهُ الْبَيْهَقِيُّ وَأَلَّفَ فِي ذَلِكَ جُزْءًا.[27] (السراج الوہاج شرح صحیح مسلم، جلد ا، صفحہ ۵۰۴)

بے شک نبی اکرم صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وصالِ مقدّس کے بعد اپنی قبر انور میں زندہ ہیں جیسا کہ ایک حدیث میں ہے کہ انبیاء کرام اپنی قبور میں زندہ ہیں۔ اِس حدیث کی تصحیح امام بیہقی نے فرمائی اور اُنہوں نے خاص اِسی مسئلہ میں ایک جزء بھی تحریر فرمایا ہے۔

(۶) نیز یہی نواب صدیق حسن بھوپالی صاحب لکھتے ہیں:

"آپ زندہ ہیں اپنی قبر میں اور نماز پڑھتے ہیں اندر اُس کے اذان واقامت کے ساتھ وَكَذَلِكَ الْأَنْبِيَاءُ."

(۷) نیز لکھتے ہیں: "اعمال اُمّت کے آپ (صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) پر عرض (پیش) کئے جاتے ہیں آپ اُمّت کے لئے استغفار کرتے ہیں۔" (الشمامة العنبرية من مولد البريہ، صفحہ ۵۱)

(۸) دیوبند کے حکیم الامّت مولوی اشرف علی تھانوی لکھتے ہیں: "پس آپ کا زندہ رہنا بھی قبر شریف میں ثابت ہوا اور یہ رزق اِس عالم کے مناسب (مطابق) ہوتا ہے اور گو شہداء (شہیدوں) کے لئے بھی حیات (زندگی) اور مرزوقیت (رزق دیا جانا) وارد (ثابت) ہے مگر انبیاء علیہم السلام اُن سے اکمل (زیادہ کامل) واقویٰ (زیادہ مضبوط) ہیں۔"[28] (نشر الطیب، صفحہ ۲۴۸)

وَعَنْ سعيد بْنِ عَبْدِ الْعَزِيزِ قَالَ: لَمَّا كَانَ أَيَّامُ الْحَرَّةِ لَمْ يُؤَذَّنْ فِي مَسْجِدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَلَاثًا وَلَمْ يُقَمْ وَلَمْ يَبْرَحْ سَعِيدُ بْنُ الْمُسَيِّبِ الْمَسْجِدَ وَكَانَ لَا يَعْرِفُ وَقْتَ الصَّلَاةِ إِلَّا بِهَمْهَمَةٍ يَسْمَعُهَا مِنْ قَبْرِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.[29] (مشکوٰۃ، صفحہ ۵۲۹)

سعید بن عبد العزیز سے مروی ہے کہ اُنہوں نے کہا جب حرہ کی جنگ کا زمانہ تھا تو رسول اللہ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ کی مسجد میں نہ اذان ہوتی نہ اقامت اور سعید بن مسیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ مسجد شریف میں ہی مقیم رہے۔ اُنہیں نماز کے وقت کا علم نہ ہوتا تھا لیکن ایک آواز سے جسے وہ نبی کریم کی قبر شریف سے سنتے تھے۔

یہ حدیث حضرت محمد رسول اللہ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ کی حیاتِ جسمانی اور حقیقی پر صاف اور واضح طور پر دلالت کرتی ہے جس میں کسی قسم کی تاویل نہیں ہو سکتی۔

---

[25] (نيل الأوطار شرح منتقى الأخبار. أبواب الجمعة. [الباب الخامس] باب فضل يوم الجمعة وذكر ساعة الإجابة وفضل الصلاة على رسول الله ﷺ فيه. 312/6. دار ابن الجوزي للنشر والتوزيع. السعودية. الطبعة: الأولى. 1427 هـ)

[26] (عون المعبود. 405/1. نشر السنه. بوہر گیسٹ ملتان)

[27] (السراج الوهاج من كشف مطالب صحيح مسلم بن الحجاج. كتاب الحج. باب لا تشد الرحال إلا إلى ثلاثة مساجد. 100/5. وزارة الأوقاف والشؤون الإسلامية القطرية)

[28] (نشر الطیب فی ذکر النبی الحبیب صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ از اشرف علی تھانوی، ص 238، مطبع انتظامی)

[29] (مشكاة المصابيح. كتاب الفضائل والشمائل. باب الكرامات. الفصل الثاني. 1676/3. الحديث 5951-[8]. المكتب الإسلامي – بيروت. الطبعة: الثالثة. 1985م)

**نوٹ:** یہ واقعہ یزید ابنِ معاویہ کے زمانہ کربلا کے واقعہ کے بعد ہوا۔ اُس مردود نے مسلم ابنِ عُقبہ کی سرکردگی (قیادت) میں مدینہ منوّرہ پر حملہ کر دیا۔ اَہل مدینہ پر بڑے ظلم ڈھائے چونکہ یہ حملہ مقامِ حرہ کی طرف سے ہوا تھا۔ اِس لئے اُسے جنگِ حرہ کہا جاتا ہے۔ حرہ مدینہ منوّرہ کے باہر ایک پتھریلہ میدان ہے یہ واقعہ ۶۳ھ میں ہوا۔ حرہ کے واقعہ کے بعد یزید پلید جلد ہی ہلاک ہو گیا، حضرت سعید بن مسیب تابعی ہیں اُنہوں نے چالیس (۴۰) حج کئے وہ بڑے عابد و زاہد تھے، ۹۳ھ میں وفات پائی۔

**(۹)** دیوبند کے شیخ الاسلام شبیر احمد عثانی اپنے عقیدے کا اظہار یوں کرتے ہیں:

إِنَّ النَّبِيَّ ﷺ حَيٌّ كَمَا تَقَرَّرَ، وَأَنَّهُ يُصَلِّي فِي قَبْرِهِ بِالأَذَانِ وَالإِقَامَةِ.[30] (فتح الملہم، جلد ۳، صفحہ ۴۱۹)

یعنی بے شک نبی کریم ﷺ زندہ ہیں جیسا کہ ثابت ہو چکا اور بے شک آپ ﷺ اپنی قبرِ انور میں اذان اور اقامت کے ساتھ نماز ادا فرماتے ہیں۔

**(۱۰)** مولوی انور شاہ کشمیری لکھتے ہیں:

إِنَّ كَثِيرًا مِنَ الأَعْمَالِ قَدْ ثَبَتَتْ فِي الْقُبُورِ كَالأَذَانِ وَالإِقَامَةِ عِنْدَ الدَّارِمِيِّ، وَقِرَاءَةِ الْقُرْآنِ عِنْدَ التِّرْمِذِيِّ، وَالْحَجِّ عِنْدَ الْبُخَارِيِّ.[31] (فیض الباری جلد ا صفحہ ۱۸۳)

قُبور میں بہت سے اَعمال ثابت ہیں محدث دارمی کے نزدیک اذان اور اقامت امام ترمذی کے نزدیک تلاوتِ قرآن اور امام بخاری کے نزدیک حج۔

خلاصہ یہ ہے کہ انبیاء علیہم السلام اپنے مزارات سے باہر جہاں چاہیں تشریف لیجاتے ہیں، مزارات میں بھی ہر طرح کے تصرّفات فرماسکتے ہیں کسی قسم کی اُن پر قید (پابندی) نہیں، وہ زندہ ہیں زندوں کی طرح، جس طرح اور جو چاہیں مختار (اختیار رکھنے والے) وماذُون مِن اللہ (اللہ کی طرف سے اجازت یافتہ)۔

## حیاۃ الاموات العامہ

(۱) عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أنه حدثهم أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: إِنَّ الْعَبْدَ إِذَا وُضِعَ فِي قَبْرِهِ وَتَوَلَّى عَنْهُ أَصْحَابُهُ وَإِنَّهُ لَيَسْمَعُ قَرْعَ نِعَالِهِمْ [32]

حضرت سیّدنا انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا: "جب آدمی کو قبر میں رکھ دیا جاتا ہے اور اُس کے ساتھی پیٹھ موڑ کر چل دیتے ہیں تو وہ اُن کے جوتوں تک کی آواز بھی سنتا ہے۔" (ترمذی، صفحہ ۱۶۰، ابوداؤد، صفحہ ۱۰۵، بخاری شریف، صفحہ ۱۷۸، مسلم شریف و مشکوۃ، صفحہ ۲۴)

**فائدہ:** امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی صحیح میں اس حدیث کو نقل کرنے سے پہلے ایک باب قائم کیا ہے: بَابُ الْمَيِّتِ يَسْمَعُ خَفْقَ النِّعَالِ.

---

30 ) (فتح الملهم، 219/3، باب فضل الصلاة بمسجدي مكة والمدينة، المطبعة الشهيرة، بهانده پريس جالندهر)

31 ) (فيض الباري، كتاب العلم، باب من اجاب الفتياء، 182/1، طبع مجلس علمي ڈابهيل)

32 ) (صحيح البخاري، كتاب الجنائز، باب الميت يسمع خفق النعال، 449/1، الحديث 1273، دار ابن كثير، سنة النشر: 1414هـ/1993م)

(مشكاة المصابيح، كتاب الإيمان، باب إثبات عذاب القبر، الفصل الأول، 45/1، الحديث 126-[2]، المكتب الإسلامي – بيروت، الطبعة: الثالثة، 1985م)

(صحيح مسلم، كتاب الجنة وصفة نعيمها وأهلها، باب عرض مقعد الميت من الجنة أو النار عليه وإثبات عذاب القبر والتعوذ منه، 2201/4، الحديث 2870، دار إحياء الكتب العربية)

(سنن الترمذي، كتاب الجنائز، عن رسول الله صلى الله عليه وسلم باب ما يقول إذا أدخل الميت القبر، 364/3، الحديث 1046، دار الكتب العلمية)

(سنن أبي داود، كتاب الجنائز، باب المشي في النعل بين القبور، 217/3، الحديث 3231، المكتبة العصرية)

یعنی باپ مردہ لوٹ کر جانے والوں کے قدموں کی آواز سنتا ہے۔(بخاری شریف، جلد ۱، صفحہ ۱۷۸)

**فائدہ:** یہ حدیث اِس بات کی صریح دلیل ہے کہ "قبر والے" کی قوّتِ سماعت اُس کی دنیاوی زندگی کی نسبت بہت تیز ہو جاتی ہے۔

(۲) جنگِ بدر میں بڑے بڑے کفار و مقتولین کو کنویں میں ڈال دیا گیا تھا۔ بعد میں نبیِ اکرم ﷺ نے تشریف لا کر ایک ایک کافر کا نام لے کر اُنہیں خطاب فرمایا، جس پر حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا:

"يَا رَسُولَ اللهِ، مَا تُكَلِّمُ مِنْ أَجْسَادٍ لَا أَرْوَاحَ لَهَا؟" فَقَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: "وَالَّذِي نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهِ، مَا أَنْتُمْ بِأَسْمَعَ لِمَا أَقُولُ مِنْهُمْ." [33]

یارسول اللہ ﷺ آپ اُن جسموں سے کلام کیوں فرمارہے ہیں جن میں روحیں موجود نہیں ہیں؟ تو نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: مجھے اُس ذات کی قسم ہے جس کے قبضۂ قدرت میں محمد (ﷺ) کی جان ہے، تم اُن کفار سے زیادہ میری بات کو نہیں سن رہے ہو۔ (انہیں کے برابر سنتے ہو) (صحیح بخاری، جلد ۲، صفحہ ۵۶۶)

**فائدہ:** اِس حدیث کو نقل کرنے کے بعد علامہ وحید الزمان غیر مقلد لکھتے ہیں: "محققینِ اَہلِ حدیث کا مذہب یہ ہے کہ مردے زندوں کا کلام سنتے ہیں اور بیشمار اَحادیث اِس بارے میں وارد ہیں۔" (تیسیر القاری، جلد ۵، صفحہ ۲۵۰)

**فائدہ:** حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور اُن کے صاحبزادے اِس واقعہ کی حکایت (بیان) میں منفرد (الگ) نہیں ہیں بلکہ حضرت ابو طلحہ نے بھی اُن کی موافقت (تائید) فرمائی ہے جیسے کہ ابھی گزرا۔ امام طبرانی نے صحیح سند (معتبر سلسلۂ روایت) کے ساتھ حضرت عبد اللہ بن مسعود سے بھی اِسی کے مثل حدیث بیان کی ہے اور حضرت عبد اللہ بن شداد سے بھی، اور اُس حدیث میں یہ بھی ہے:

صحابہ کرام نے عرض کی: "یارسول اللہ ﷺ کیا مردہ کافر سن رہے ہیں؟ تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا جیسے تم سن رہے ویسے ہی وہ سن رہے ہیں لیکن جواب نہیں دے سکتے۔"

اور حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث میں یہ ہے کہ "لیکن وہ آج جواب نہیں دے سکتے۔"

اور ابنِ اسحاق کی مغازی (سیرت کی کتاب) میں سندِ جید (مضبوط سند) سے یونس بن بکیر نے اُم المؤمنین سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی حدیث حضرت طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث کے مثل (جیسی) روایت کی ہے، اور اُس میں بھی یہ ہے: "میری بات کو تم اُن مردہ کفار سے زیادہ نہیں سن رہے ہو۔"

اِس حدیث کو امام احمد نے "سندِ حسن" کے ساتھ روایت کیا ہے۔ اُس کی حفاظت کے پیشِ نظر حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے ہاں جب اُن صحابہ کرام کی روایت ثابت ہوگئی تو اُنہوں نے انکار سے رُجوع فرمالیا اِس لئے کہ خود تو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اُس وقت موجود نہ تھیں۔ (عون الباری شرح بخاری، جلد ۴، صفحہ ۴۳۱)

(۳) نبی اکرم ﷺ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے فرماتے قبرستان جاؤ تو یوں کہو:

السَّلَامُ عَلَى أَهْلِ الدِّيَارِ، وَفِي رِوَايَةِ زُهَيْرٍ: السَّلَامُ عَلَيْكُمْ أَهْلَ الدِّيَارِ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ وَالْمُسْلِمِينَ، وَإِنَّا إِنْ شَاءَ اللهُ لَلَاحِقُونَ.

---

[33] (صحيح البخاري، كتاب المغازي، باب قتل أبي جهل، 1461/4، الحديث 3757، دار ابن كثير، سنة النشر: 1414هـ/1993م)

أَسْأَلُ اللهَ لَنَا وَلَكُمُ الْعَافِيَةَ.[34]

یعنی اے مومنوں مسلمانوں کے گھر والوں تم پر سلام ہو ہم ان شاءاللہ تم سے ملنے والے ہیں اللہ سے اپنے لئے اور تمہارے لئے عافیت مانگتے ہیں۔

(مسلم شریف، جلد۱، صفحہ ۳۱۴)

اگر مردے نہیں سنتے تو اُن کو سلام کہنا اور پھر اُن کو خطاب کرکے دعائے عافیت مانگنا عَبث (بے کار) اور فضول کام قرار پائے گا۔

(۴) عَنْ ابْنِ عَبَّاسٍ مَرْفُوعًا: "مَا مِنْ أَحَدٍ يَمُرُّ بِقَبْرِ أَخِيهِ الْمُسْلِمِ، كَانَ يَعْرِفُهُ فِي الدُّنْيَا، فَيُسَلِّمُ عَلَيْهِ إِلَّا رَدَّ اللهُ عَلَيْهِ رُوحَهُ حَتَّى يُرِيدَ عَلَيْهِ السَّلَامَ."[35]

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا جب بھی کوئی مسلمان بھائی جس کو وہ دنیا میں پہچانتا تھا، اُس کی قبر کے پاس سے گزرتا ہے پھر وہ اُس کو سلام کرتا ہے، تو اللہ تعالیٰ اُس پر اُس کی روح کو لوٹا دیتا ہے کہ وہ سلام کا جواب اُسے دیتا ہے۔

(تفسیر ابن کثیر، جلد۳، صفحہ ۴۳۸)

(۵) عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ: إِذَا مَرَّ الرَّجُلُ بِقَبْرِ أَخِيهِ يَعْرِفُهُ فَسَلَّمَ عَلَيْهِ رُدَّ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَعَرَفَهُ، وَإِذَا مَرَّ بِقَبْرٍ لَا يَعْرِفُهُ فَسَلَّمَ عَلَيْهِ رُدَّ عَلَيْهِ السَّلَامُ.[36] (کتاب الروح ابن القیم صفحہ ۹)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: جب کوئی آدمی اپنے اُس بھائی کی قبر سے گزرے پھر اُس کو سلام کرے تو صاحبِ قبر اُس کے سلام کا جواب بھی دیتا ہے اور اُسے پہچان بھی لیتا ہے اور جب ایسے بھائی کی قبر کے پاس سے گزرے جس کو وہ نہیں پہچانتا تھا پھر اُسے سلام کرے تو پھر بھی وہ سلام کا جواب دیتا ہے۔

**فائدہ:** قاضی شوکانی بھی اِس حدیث کے صحیح ہونے کے دعویٰ دار ہیں۔[37] (نیل الاوطار، جلد۳، صفحہ ۲۸۲)

اور سراج منیر شرح جامع صغیر صفحہ ۲۱۷ جلد ۴ میں یہی روایت حضرت ابی درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بھی مروی ہے۔

(۶) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی اکرم ﷺ حضرت مُصعب بن عُمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے شہید شدہ جسم پر تشریف فرما ہوئے شہداء کی عظمت بیان فرمائی۔

(۷) ثُمَّ أَقْبَلَ عَلَى النَّاسِ فَقَالَ: "يَا أَيُّهَا النَّاسُ، زُورُوهُمْ وَآتُوهُمْ وَسَلِّمُوا عَلَيْهِمْ، فَوَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ، لَا يُسَلِّمُ عَلَيْهِمْ مُسْلِمٌ إِلَى يَوْمِ الْقِيَامَةِ إِلَّا رُدَّ السَّلَامُ عَلَيْهِ."[38]

---

34 ) (صحيح مسلم، كتاب الجنائز، باب ما يقال عند دخول القبور والدعاء لأهلها، 671/2، الحديث 975، دار إحياء الكتب العربية)

35 ) (تفسير ابن كثير، تفسير سورة الروم، قوله تعالى "فإنك لا تسمع الموتى ولا تسمع الصم الدعاء"، 325/6، دار طيبة، سنة النشر: 1422هـ/2002م)

36 ) (كتاب الروح لابن القيم، المسألة الأولى وهي هل تعرف الأموات زيارة الأحياء وسلامهم أم لا قال، ص5، دار الكتب العلمية بيروت)

37 ) (نيل الأوطار شرح منتقى الأخبار، أبواب الجمعة، [الباب الخامس] باب فضل يوم الجمعة وذكر ساعة الإجابة وفضل الصلاة على رسول الله ﷺ فيه، 311/6، دار ابن الجوزي للنشر والتوزيع، السعودية، الطبعة: الأولى، 1427هـ)

38 ) (المستدرك على الصحيحين، كتاب التفسير، قراءات النبي صلى الله عليه وآله وسلم مما لم يخرجاه وقد صح سنده، زيارة قبور الشهداء ورد السلام منهم إلى يوم القيامة، 629/2، الحديث 3031، دار الكتب العلمية بيروت)

پھر لوگوں کی طرف متوجّہ ہو کر فرمایا: اے لوگو! اُن کی زیارت کیا کرو، اُن کے پاس آیا کرو، اُنہیں سلام کہا کرو۔ مجھے قسم ہے اُس ذات کی جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے قیامت تک جو بھی اُنہیں سلام کرے گا تو یہ اُس کے سلام کا جواب دیں گے۔

(طبقات ابن سعد، جلد ۳، صفحہ ۱۲۱، شرح الصدور، صفحہ ۸۴، مستدرک حاکم، جلد ۲، صفحہ ۶۴۸)

**فائدہ:** امام حاکم نے یہ حدیث نقل کرنے کے بعد فرمایا: هَذَا حَدِيثٌ صَحِيحٌ عَلَى شَرْطِ الشَّيْخَيْنِ وَلَمْ يُخْرِجَاهُ.[39]

یہ حدیث امام بخاری اور امام مسلم کی شرط پر صحیح ہے۔ اِن دونوں نے اِس کی تخریج نہیں فرمائی۔ (مستدرک حاکم، جلد ۲، صفحہ ۲۴۸)

(۸) عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهَا قَالَتْ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: "مَا مِنْ رَجُلٍ يَزُورُ قَبْرَ أَخِيهِ فَيَجْلِسُ عِنْدَهُ إِلَّا اسْتَأْنَسَ بِهِ حَتَّى يَقُومَ."[40]

اُمّ المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جب بھی کوئی آدمی اپنے بھائی کی قبر کی زیارت کرتا ہے اور اُس کے پاس بیٹھتا ہے تو صاحبِ قبر اُس کے اُٹھ جانے تک اُس سے اُنس (مانوسیت) حاصل کرتا رہتا ہے۔ (تفسیر ابن کثیر، جلد ۳، صفحہ ۴۳۸، کتاب الروح، صفحہ ۵)

**ازالہ وھم:** بعض لوگ کہتے ہیں کہ سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو سماعِ موتیٰ (مردوں کے سننے) کا انکار ہے، یہ اُن کی غلط فہمی (غلط سوچ) ہے۔ منکر (انکار کرنے والا) اپنے خلاف روایت نہیں کرتا، اور مذکورہ بالا (پہلے بیان کی گئی) روایت سیّدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی (بیان شدہ) ہے۔ علاوہ ازیں (اس کے علاوہ) ہم آگے چل کر بی بی صاحبہ کا رُجوع (واپس آنا) اور مزید جوازِ سماع (مردوں کے سننے کے جواز) کے حوالے سے عرض کریں گے۔ (ان شاء اللّٰہ تعالیٰ)

## سوالات

**سوال:** اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اِنَّكَ لَا تُسْمِعُ الْمَوْتٰى (النمل:80) [**ترجمہ:** بیشک تو مردوں کو نہیں سناتا۔] قرآن سے ثابت ہوا کہ مردے نہیں سن سکتے۔

**جواب:** سنانے کی نفی (انکار) ہے، سننے کی نہیں، لہٰذا معارضہ (اعتراض) میں یہ آیت پیش ہی نہیں کی جاسکتی، کیونکہ ہماری بحث یہ ہے کہ مردے سنتے ہیں یا نہیں۔ یہ بحث ہرگز نہیں کہ اُن کو سناتا کون ہے۔ یہ تو ہم بھی کہتے ہیں کہ زندہ ہو یا مردہ، سب کو اللہ ہی سناتا ہے، مخلوق نہیں سناتی۔ اگر اللہ تعالیٰ کسی زندہ کو بہرہ (سننے سے محروم) بنادے تو مخلوق خواہ کتنا زور زور سے ہی کیوں نہ بولے، وہ نہیں سنا سکتا، اِس لیے کہ اُسے اللہ تعالیٰ نہیں سناتا۔ اِسی طرح اگر اللہ تعالیٰ کسی کی قوتِ سماعت (سننے کی صلاحیت) بہت تیز فرمادے تو مخلوق اگرچہ اُس کو نہ بھی سنانا چاہے، آہستہ بولے، تب بھی وہ سن لیتا ہے، اِس لیے کہ اُسے اللہ تعالیٰ نے سنادیا ہے۔

---

(شرح الصدور بشرح حال الموتى والقبور، فصل فيه فوائد، ص202، دار المعرفة – لبنان، الطبعة: الأولى، 1417هـ 1996م)

(الطبقات الكبرى، مصعب الخير، ذكر حمل مصعب لواء رسول الله صلى الله عليه وسلم، 89/3، دار الكتب العلمية – بيروت، الطبعة: الأولى، 1410 هـ 1990 م)

39 ) (المستدرك على الصحيحين، كتاب التفسير، قراءات النبي صلى الله عليه وآله وسلم مما لم يخرجاه وقد صح سنده، زيارة قبور الشهداء ورد السلام منهم إلى يوم القيامة، 629/2، الحديث 3031، دار الكتب العلمية بيروت)

40 ) (كتاب الروح لابن القيم، المسألة الأولى وهي هل تعرف الأموات زيارة الأحياء وسلامهم أم لا قال، ص12، دار الكتب العلمية بيروت)

(تفسير ابن كثير، تفسير سورة الروم، تفسير قوله تعالى "فإنك لا تسمع الموتى ولا تسمع الصم الدعاء"، 325/6، دار طيبة، سنة النشر: 1422هـ/2002م

معلوم ہوا کہ یہ بحث ہے ہی نہیں کہ مردوں کو اللہ تعالیٰ سناتا ہے یا کہ نبی کریم ﷺ جو بحث ہے اِس پر منکرین ایک آیتِ کریمہ یا ایک مرفوع حدیث پیش کردیں کہ مردے نہیں سنتے تو **چشمِ ما روشن دلِ ما شاد**[41]

وگرنہ قوم کو لڑانے کی سزا تو قبر و حشر میں مُعاندین (دشمنی رکھنے والوں) کو بھگتنی پڑے گی۔ مندرجہ ذیل آیتِ کریمہ ہمارے دعویٰ کی تائید کر رہی ہے:

اِنَّ اللّٰهَ يُسْمِعُ مَنْ يَّشَاۗءُ وَمَاۤ اَنْتَ بِمُسْمِعٍ مَّنْ فِي الْقُبُوْرِ ۝ (فاطر: ۲۲)

**ترجمہ:** بے شک اللہ سناتا ہے جسے چاہے اور تم نہیں سنانے والے اُنہیں جو قبروں میں پڑے ہوئے ہیں۔

مطلب واضح ہے کہ اصحابِ قُبور کو اللہ تعالیٰ سناتا ہے نبی اکرم ﷺ قوّتِ سماعت کی تخلیق نہیں فرماتے ہیں۔

**لطیفہ:** مخالفین کی عادت ہے کہ مقصد کے لئے اتنا پڑھیں گے جس میں اُن کا مقصد ہو گا خواہ قرآن اُن پر لعنت بھیجے۔ ایک شخص نماز کا منکر تھا اُسے لوگوں نے ملامت کی، تو اُس نے کہا قرآن مجید میں نماز پڑھنے سے روکا گیا ہے، چنانچہ فرمایا ہے: "لَا تَقْرَبُوا الصَّلٰوةَ" [**ترجمہ:** یعنی نماز کے قریب نہ جاؤ۔] (النساء: ۴۳) کہا گیا کہ پوری آیت پڑھو، تو جواب دیا کہ تمام قرآن پر عمل ضروری نہیں میں نے اپنے مقصد کے مطابق عمل کیا ہے، کچھ اُن کا بھی یہی حال ہے کہ آیت کا صرف ایک جملہ پڑھا اگر سالم (مکمل) آیت پڑھے تو اُس کے مذہب کے خلاف ہے اِسی لئے ہم مکمل آیت پڑھتے ہیں جو مخالف کے دَجل اور مکر و فریب (چالاکی و دھوکہ) کو ظاہر کریگی اور وہی ثابت ہو گا جو ہم کہتے ہیں۔ کامل آیت یوں ہے:

اِنَّكَ لَا تُسْمِعُ الْمَوْتٰى وَلَا تُسْمِعُ الصُّمَّ الدُّعَاۗءَ اِذَا وَلَّوْا مُدْبِرِيْنَ ۝ وَمَاۤ اَنْتَ بِهٰدِي الْعُمْيِ عَنْ ضَلٰلَتِهِمْ ۭ اِنْ تُسْمِعُ اِلَّا مَنْ يُّؤْمِنُ بِاٰيٰتِنَا فَهُمْ مُّسْلِمُوْنَ ۝ (النمل: ۸۰ تا ۸۱)

**ترجمہ:** بے شک تمہارے سنائے نہیں سنتے مردے اور نہ تمہارے سنائے بہرے پکار سنیں، جب پھریں پیٹھ دیکر اور اندھوں کو گمراہی سے تم ہدایت کرنے والے نہیں، تمہارے سنائے تو وہی سنتے ہیں جو ہماری آیتوں پر ایمان لاتے ہیں اور وہ مسلمان ہیں۔

**نکتہ:** اگر آیت میں حقیقی مردے مراد ہوں تو روگردان ہونا (منہ پھیرنا) اور پیٹھ پھیرنا اُن سے کیونکر (کیسے) مقصود ہو سکتا ہے؟ اور جب یہ فرمایا کہ 'تو نہیں سناتا مگر مسلمانوں کو' تو معلوم ہوا کہ یہاں موتیٰ (مردوں) سے کفار مراد ہیں، اور عدمِ اسماع (نہ سنانے) سے بھی اُن کا اسلام قبول نہ کرنا مراد ہے۔

حضرت علامہ ابنِ حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ فتح الباری شرح البخاری، جلد ۷، صفحہ ۳۰۴ میں آیتِ مذکورہ کی تحقیق کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ

لِأَنَّ قَوْلَهُ تَعَالَى: ﴿إِنَّكَ لا تُسْمِعُ الْمَوْتَى﴾ لا يُنَافِي قَوْلَهُ ﷺ: إِنَّهُمُ الْآنَ يَسْمَعُونَ؛ لِأَنَّ الْإِسْمَاعَ هُوَ إِبْلَاغُ الصَّوْتِ مِنَ الْمُسْمِعِ فِي أُذُنِ السَّامِعِ. فَاللَّهُ تَعَالَى هُوَ الَّذِي أَسْمَعَهُمْ بِأَنْ أَبْلَغَهُمْ صَوْتَ نَبِيِّهِ ﷺ بِذَلِكَ. وَأَمَّا جَوَابُهَا بِأَنَّهُ إِنَّمَا قَالَ إِنَّهُمْ لَيَعْلَمُونَ فَإِنْ كَانَتْ سَمِعَتْ ذَلِكَ فَلَا يُنَافِي رِوَايَةَ يَسْمَعُونَ بَلْ يُؤَيِّدُهَا.

---

41 ) (آنکھ ہماری روشن دل ہمارا شاد) (ن اُویسی)

وَقَالَ السُّهَيْلِيُّ مَا مُحَصَّلُهُ: إِنَّ فِي نَفْسِ الْخَبَرِ مَا يَدُلُّ عَلَى خَرْقِ الْعَادَةِ بِذَلِكَ لِلنَّبِيِّ ﷺ، لِقَوْلِ الصَّحَابَةِ لَهُ: أَتُخَاطِبُ أَقْوَامًا قَدْ جَيَّفُوا؟ فَأَجَابَهُمْ قَالَ: وَإِذَا جَازَ أَنْ يَكُونُوا فِي تِلْكَ الْحَالَةِ عَالِمِينَ جَازَ أَنْ يَكُونُوا سَامِعِينَ، وَذَلِكَ إِمَّا بِآذَانِ رُءُوسِهِمْ عَلَى قَوْلِ الْأَكْثَرِ أَوْ بِآذَانِ قُلُوبِهِمْ [42]

اِس لیے کہ ارشادِ ربانی "بیشک آپ مردوں کو نہیں سناتے" نبی اکرم ﷺ کے ارشادِ گرامی "یقیناً وہ اُس وقت سن رہے ہیں" کے منافی (خلاف) نہیں ہے، اِس لیے کہ اسماع (سنانا) نام ہے سننے والے کے کان میں سنانے والے کی طرف سے آواز پہنچانے کا، پس اللہ تعالیٰ ہی نے اُن کو سنایا، بایں طور (اس طرح) کہ اپنے پیارے نبی کریم ﷺ کی آواز کو اُن تک پہنچایا۔ بہر حال اُم المؤمنین (مومنوں کی ماں، حضرت عائشہ) رضی اللہ عنہا کا جواب میں یہ فرمانا کہ نبی اکرم ﷺ نے یہ فرمایا تھا کہ "یقیناً یہ کفار اب جانتے ہیں"، پس اگر اُم المؤمنین نے یہ الفاظ سنے ہیں تو "سنتے ہیں" والی روایت کے منافی نہیں بلکہ مؤید (تائید کرنے والی) ہے۔

امام سہیلی نے جو کچھ فرمایا، اُس کا خلاصہ یہ ہے کہ صحابہ کرام نے نبی اکرم ﷺ سے عرض کیا: "آپ اُس قوم سے کلام فرما رہے ہیں جو مر چکی ہے؟" تو آپ ﷺ نے صحابہ کرام کو جواب دیا۔ اِس حدیث میں اِس بات کی دلیل (ثبوت) ہے کہ یہ نبی اکرم ﷺ کا معجزہ بھی تھا (یعنی مردوں سے کلام فرمانا)، جب ایسی حالت میں مردے جان سکتے ہیں تو وہ سن بھی سکتے ہیں۔ اکثر علماء کے نزدیک کفار نے سر کے کانوں سے سنا تھا اور بعض کے نزدیک دل کے کانوں سے۔

## اُم المؤمنین کا رجوع:

(۱) ترمذی شریف میں:

تَوَفَّى عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ أَبِي بَكْرٍ بِحِبْشِيٍّ، فَقَالَ: فَحُمِلَ إِلَى مَكَّةَ فَدُفِنَ فِيهَا. فَلَمَّا قَدِمَتْ عَائِشَةُ أَتَتْ قَبْرَ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ أَبِي بَكْرٍ، فَقَالَتْ: "وَكُنَّا كَنَدْمَانَيْ جَذِيمَةٍ حِقْبَةً مِنَ الدَّهْرِ، حَتَّى قِيلَ لَنْ يَتَصَدَّعَا. فَلَمَّا تَفَرَّقْنَا، كَأَنِّي وَمَالِكَ لِطُولِ اجْتِمَاعٍ لَمْ نَبِتْ لَيْلَةً مَعًا". ثُمَّ قَالَتْ: "وَاللَّهِ لَوْ حَضَرْتُكَ لَمَا دُفِنْتَ إِلَّا حَيْثُ مِتَّ، وَلَوْ شَهِدْتُكَ لَمَا زُرْتُكَ." [43]

حضرت عبد الرحمن بن ابی بکر رضی اللہ عنہما (اُم المومنین کے بھائی) حُبشی کے مقام پر فوت ہوئے۔ راوی کہتے ہیں کہ اُن کو مکہ شریف لا کر دفن کیا گیا۔ پھر جب اُم المومنین اپنے بھائی عبد الرحمن بن ابی بکر کی قبر پر آئیں اور دو شعر پڑھے شاہِ جذیمہ کے دو ہم نشینوں کی طرح ہم ایک لمبی مدت تک اِس طرح رہے کہ لوگ کہنے لگے تھے کہ اب یہ دونوں کبھی جدا نہ ہوں گے پھر جب ہم جدا ہو گئے تو میں اور مالک مدتوں ایک ساتھ رہنے کے باوجود یوں لگتا ہے کہ ہم نے ایک رات بھی اکٹھی نہیں گزاری۔

پھر ارشاد فرمایا کہ اگر میں موجود ہوتی تو تمہیں وہیں دفن کرتی جہاں تمہارا انتقال ہوا تھا اگر میں اُس وقت موجود ہوتی تو اب تیری زیارت کو نہ آتی۔

(ترمذی شریف، جلد ۱، صفحہ ۲۰۳)

**فائدہ:** معلوم ہوا کہ اُم المؤمنین کا بھی یہی نظریہ تھا کہ مردے سنتے ہیں، تبھی تو اپنے بھائی کی قبر پر آکر اُسے خطاب فرمایا۔

(۲) مجمع الزوائد، جلد ۹، صفحہ ۴ میں ہے:

---

42 ) (فتح الباري بشرح البخاري، كتاب المغازي، باب فضل من شهد بدرا، 304/7، الحديث 3982، المكتبة السلفية – مصر، الطبعة: «السلفية الأولى»، 1380 هـ إلى 1390 هـ)

43 ) (سنن الترمذي، كتاب الجنائز عن رسول الله صلى الله عليه وسلم، باب ما جاء في الرخصة في زيارة القبور، 371/3، الحديث 1055، دار الكتب العلمية)

عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ: كُنْتُ أَدْخُلُ بَيْتِي الَّذِي فِيهِ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَبِي فَأَضَعُ ثَوْبِي فَأَقُولُ: إِنَّمَا هُوَ زَوْجِي وَأَبِي، فَلَمَّا دُفِنَ عُمَرُ مَعَهُمْ، فَوَاللَّهِ مَا دَخَلْتُهُ إِلَّا وَأَنَا مَشْدُودَةٌ عَلَيَّ ثِيَابِي حَيَاءً مِنْ عُمَرَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ. رَوَاهُ أَحْمَدُ، وَرِجَالُهُ رِجَالُ الصَّحِيحِ. (44)

حضرت عائشہ (رضی اللہ عنہا) فرماتی ہیں کہ جب میں اپنے اُس گھر میں داخل ہوتی جس میں رسول اللہ ﷺ اور میرے باپ موجود ہیں، تو میں پردے کے خاص اہتمام کے بغیر ہی چلی جاتی اور کہتی کہ ایک تو میرے شوہر ہیں اور دوسرے میرے والد پھر جب عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی اُن کے ساتھ دفن ہو گئے تو میں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حیا اور شرم کرتے ہوئے خوب اچھی طرح پردہ کر کے داخل ہوتی تھی۔

اِس حدیث کو امام احمد نے روایت کیا ہے اور اِس حدیث کے سارے راوی صحیح بخاری کے راوی ہیں۔ (مشکوٰۃ، صفحہ ۱۵۴ و مسند احمد، جلد ۶، صفحہ ۲۰۲)

**فائدہ:** اِسی حدیث کی شرح میں حضرت شاہ عبد الحق محدث دہلوی فرماتے ہیں:

ودریں حدیث دلیلے واضح ست برحیات میت و علم وے و آنکہ واجب است احترام میت نزد زیارت وے خصوصاً صالحان ومراعات ادب برقدر مراتب ایشاں است چنانچہ درحالت حیات ایشاں بود۔ زیرا کہ صالحاں را مدد بلیغ ست مرزیارت کنندگان خود را بر اندازہ ادب ایشاں۔ کذافی شرح الشیخ (اشعۃ اللمعات، جلد ۱، صفحہ ۷۲۰)

اِس حدیث میں میت کی حیات اور اُس کے علم پر واضح دلیل ہے اور میّت خصوصاً صالحین کی زیارت کے وقت اُن کا احترام اور اُن کے مرتبہ کے مناسب ادب کی رعایت اِسی طرح واجب ہے جس طرح اُن کی ظاہری حیات میں۔ اِس لئے کہ صالحین زائرین کے ادب و احترام کے مطابق اُن کی بہت زیادہ مدد فرماتے ہیں۔

(۳) مشکوٰۃ شریف کے حاشیہ پر علامہ احمد علی سہارنپوری نے بھی یہی مضمون نقل کیا ہے۔ شفاء السقام میں ہے:

عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهَا أَنَّهَا كَانَتْ تَسْمَعُ صَوْتَ الْوَتَدِ يُوتَدُ، وَالْمِسْمَارِ يُضْرَبُ فِي بَعْضِ الدُّورِ الْمُطِيفَةِ بِمَسْجِدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَتُرْسِلُ إِلَيْهِمْ: لَا تُؤْذُوا رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ. (45) (شفاء السقام صفحہ ۲۰۷، زرقانی علی المواہب جلد ۸ صفحہ ۳۰۴)

اُم المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا یہی نظریہ تھا کہ رسول اللہ ﷺ اپنی قبرِ انور میں جلوہ گر رہتے ہوئے بھی باہر کی آواز سماعت فرما رہے ہیں، تبھی تو آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے کیل ٹھونکنے والوں کو تہدیدی (سخت تنبیہ پر مشتمل) پیغام روانہ فرمایا۔

مسلم شریف میں ہے حضرت بریدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ سکھاتے تھے جب قبرستان میں جاؤ تو اہلِ قبور کو یوں سلام کیا کرو:

"السَّلَامُ عَلَى أَهْلِ الدِّيَارِ، وَفِي رِوَايَةِ زُهَيْرٍ: السَّلَامُ عَلَيْكُمْ أَهْلَ الدِّيَارِ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ وَالْمُسْلِمِينَ، وَإِنَّا إِنْ شَاءَ اللَّهُ لَلَاحِقُونَ،

---

44 ) (مجمع الزوائد ومنبع الفوائد، كتاب الأدب، باب ما جاء في الحياء والنهي عن الملاحاة، 371/3، الحديث 12704، مكتبة القدسي، القاهرة، عام النشر: 1414هـ، 1994م)

45 ) (شفاء السقام في زيارة خير الأنام صلى الله عليه وآله للتقي الدين السبكي، الفصل الرابع قد عرفت مقالات الناس في سائر الموتى وفي الشهداء، ص206، مطبعة مجلس دائرة المعارف العثمانية، 1952م)

(شرح الزرقاني على المواهب اللدنية بالمنح المحمدية، المقصد العاشر، الفصل الثاني: في زيارة قبره الشريف ومسجده المنيف، 193/12، دار الكتب العلمية، بيروت—لبنان، الطبعة: الأولى، 1417هـ 1996م)

